معین امیر جامعہ و رفقائے جامعہ بصورت جلوس اس ہال کی طرف روانہ ہونگے جہاں اسناد عطا کی جائیں گی۔

(۵) امیر جامعہ و معین امیر جامعہ اپنے عہدہ کے خاص لباس میں ملبوس ہوں گے اور رفقا اس علمی لباس میں ملبوس ہوں گے جسکے پہننے کے وہ اپنے طیلسانوں کی رو سے مستحق ہوں یا اس لباس میں جو رفقائے جامعہ کے لئے مقرر کیا جائے۔

(۶) امیدواران اسناد اپنے اپنے طیلسانوں کے مقررہ عبا اور ہوڈ میں ملبوس ہونگے اور امیر جامعہ و معین امیر جامعہ کے مقابل بٹھائے جائیں گے۔

(۷) ہال میں جلوس کے داخل ہوتے ہی امیدوار کھڑے ہو جائیں گے اور امیر جامعہ معین امیر جامعہ و رفقائے جامعہ کے تشریف رکھنے تک استادہ رہیں گے۔

(۸) امیر جامعہ و معین یا امیر جامعہ و رفقا کے تشریف فرما ہونے کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ بالفاظ ذیل جلسہ کا افتتاح فرمائیں گے:-

"جامعہ عثمانیہ کا یہ جلسہ عطائے اسناد اس غرض سے منعقد ہوا ہے کہ جن امیدواروں کے متعلق یہ تصدیق کی گئی ہے کہ وہ طیلسانوں کے مستحق ہیں انھیں اسناد عطا کی جائیں۔ امیدوار اب استادہ ہو جائیں"

(۹) امیدواروں کے استادہ ہو جانے کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ امیدواروں سے حسب ذیل سوالات کرینگے جن کے جواب میں امیدوار کہینگے "میں وعدہ کرتا ہوں"

## (۷) قواعد برائے کارروائی جلسہ عطائے اسناد*

(۱) امیر جامعہ معین امیر جامعہ و رفقاء جامعہ بوقت مقررہ پر مجلس رفقاء کے کمرے میں جمع ہونگے۔ امیر جامعہ کی غیاب میں معین امیر جامعہ صدارت کرینگے۔

(۲) ہر شعبہ کے امیدواران اسناد کی طرف سے اس کے شعبہ سلسلہ ذیل میں مجلس رفقاء سے عطائے طیلسان کی اجازت طلب کرینگے۔

دینیات

قانون

طب

انجنیرنگ

تعلیم

فنون

سائنس

(۳) ہر سند کے لئے الفاظ ذیل میں درخواست کی جائیگی:-

"... امیر جامعہ! میں تحریک کرتا ہوں کہ مجلس شعبہ . . . نے ممتحنوں کی رائے کی بنا پر جن شخصوں کے طیلسان . . . کے مستحق ہونے کی تصدیق کی ہے ان کو طیلسان . . . عطا کیا جائے"

(۴) تمام طیلسانوں کے عطا کرنے کی اجازت ہو جانے کے بعد امیر جامعہ

---

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک مشرفہ ۲۹ ربیع الثانی ۱۳۴۳ھ م ۲۳ ربیع ۱۳۳۴ف م ۱۷ نومبر ۱۹۲۴ء)

لحاظ سے تاحدِ امکان اپنی قابلیت کو اسلام کی خدمت میں ایک سچے مسلم کی طرح صرف کروگے"

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

(۱۰) امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ اس کے بعد فرمائیں گے "امیدواروں کو پیش کیا جائے"

(۱۱) ہر شعبہ کے نیر شعبہ امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ کی خدمت میں بہ ترتیب اپنے شعبے کے امیدواروں کو جماعتوں میں پیش کرینگے اور ہر جماعت کیلئے اس طرح عرض کرینگے:۔

"میں جناب والا کی خدمت میں اس امیدوار یا ان امیدواروں (نام پڑھے جائیں) کو پیش کرتا ہوں اور درخواست کرتا ہوں کہ ان کو طیلسان عطا کی جائیں"

(۱۲) جب کسی ایک طیلسان کے تمام امیدوار پیش کردیئے جائیں تو امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ الفاظ ذیل کے ساتھ اسناد امیدواروں کو عطا کریں گے جو ایستادہ رہیں:۔

"اس اقتدار کی رو سے جو مجھے بحیثیت امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ عثمانیہ حاصل ہے میں تم کو اس جامعہ عثمانیہ کی طیلسان ... عطا کرتا ہوں اور تم کو نصیحت کرتا ہوں کہ مدت العمر اپنا طرز زندگی ایسا رکھو جو اس طیلسان کے شایان شان ہو"

(۱۳) تمام امیدواروں کے پیش کر چکنے کے بعد معتمد اسناد عطا شدہ کی فہرست امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ کی خدمت میں

سوال (۱) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ جس طیلسان کیلئے تم امیدوار ہو اور جس کے لئے تمہاری سفارش کی گئی ہے اگر تم کو عطا کی جائے تو تم اپنی روزمرہ زندگی اور طرز کلام میں اس وقار کو قائم رکھو گے جو اس جامعہ کے ارکان کا مایہ الامتیاز ہے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۲) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ اپنی اہلیت اور مواقع کے لحاظ سے تا حد امکان حقیقی علم کی توسیع کیلئے کوشاں رہو گے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۳) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ اپنی اہلیت اور مواقع کے لحاظ سے تا حد امکان اپنی قابلیت کو اپنے ہم جنسوں کی خدمت میں صرف کرو گے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۴) کیا تم وعدہ کرتے ہو کہ تم اس پیشہ کے فرائض کو دیانت اور تندہی کے ساتھ انجام دو گے جسے تم بالآخر اختیار کرو گے اور ہر موقعہ پر اس کی شہرت اور نیکنامی کو برقرار رکھو گے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۵) (صرف شعبہ دینیات کے طیلسانیین کے لئے) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ اپنی اہلیت اور مواقع کے

(۲) جامعہ حسب ذیل اعزازی ڈگریوں کے عطا کرنے کی مقتدر ہوگی:۔

(۱) پی۔ ایچ۔ ڈی

(۲) ڈی۔ لٹ

(۳) ڈی۔ ایس۔ سی

(۴) ایل۔ ایل۔ ڈی

(۵) ڈی۔ ٹی۔ ایچ۔ (ڈاکٹر آف تھیالوجی)

(۳) امیر جامعہ حسب ذیل الفاظ میں اعزازی ڈگری عطا کریں گے:۔

"۔۔۔۔۔۔۔۔۔ صاحب! اس اقتدار کی رو سے جو مجھے بحیثیت امیر جامعہ حاصل ہے میں آپ کو ۔۔۔۔۔۔۔ کی اعزازی ڈگری بلحاظ آپ کی ممتاز حیثیت اور قابلیت کے عطا کرتا ہوں"

(۴) ایل۔ ایل۔ ڈی کی ڈگری کے لئے سبز ریشم کا گون ہوگا جس کی پوری آستینیں ہوں گی اور کف چوڑے اور زرد رنگ کے ہونگے ہوڈ سرخ رنگ کے ریشم کا ہوگا جس پر سیاہ مخمل کا حاشیہ ہوگا۔ اس لباس کے ساتھ شملہ یا دستار کا استعمال ہو سکتا ہے۔

## (۹) اصول تنقید کتب*

(۱) جملہ کتب نصاب ایسے مضامین سے پاک رہنی چاہئیں جن میں پیشوایان مذہب کی نسبت گستاخی ہو یا کسی اہل مذہب کی

---

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک مترشدہ ۱۲ صفر ۱۳۳۸ھ؁ نمبر ۱۳۲۹ قیم ۶ نومبر ۱۹۱۹ء؁)

پیش کرے گا جو اس پر اپنی دستخط ثبت کرینگے۔

(۱۴) اس کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ یا کوئی رفیق یا کوئی معزز مہمان امیدواروں کے سامنے تقریر کرینگے۔

(۱۵) تقریر کے ختم ہو جانے کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ اور رفقاء جامعہ استادہ ہو جائیں گے اور امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ فرمائیں گے۔ "میں جلسہ کو برخاست کرتا ہوں"

(۱۶) امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ اور رفقائے جامعہ بصورت جلوس مجلس رفقاء کے کمرے کو واپس جائیں گے اور طیلسانیین استادہ رہیں گے۔

## (۸) قواعد برائے عطائے اعزازی ڈگریاں*

(۱) جبکہ معین امیر جامعہ اور مجلس اعلیٰ کے کم از کم دو ثلث ارکان سفارش کریں کہ کسی شخص کو اعزازی ڈگری عطا کی جائے جو ان کی رائے میں بحیثیت اپنی ممتاز حیثیت و قابلیت کے اس ڈگری کا مستحق اور اہل ہو اور جبکہ مجلس رفقاء کے کسی اجلاس میں موجودہ ارکین میں سے دو ثلث انکی سفارش کی تائید کریں اور امیر جامعہ اس کی توثیق کریں تو مجلس رفقاء ایسے شخص کو بلا کسی امتحان کے مجوزہ اعزازی ڈگری عطا کر سکتی ہے۔ لیکن عجلت کی حالت میں امیر جامعہ کو اختیار ہوگا کہ صرف مجلس اعلیٰ کی سفارش پر کارروائی کریں۔

---

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک مشرفہ ۱۵ شوال ۱۳۴۴ھ م ۲۸ خورداد ۱۳۳۵ف م ۲ مئی ۱۹۲۶ء)

کی رخصت منظور کریں جن کا تقرر ان کا اختیاری ہے اور زمانہ رخصت
میں منصرمانہ انتظام کریں۔

(۵) صدر کو اختیار ہوگا کہ اگر کوئی گزیٹیڈ عہدہ دار بوجہ بیماری یا کسی
ایسی وجہ سے جو ناگزیر ہو غیر حاضر ہو جائے تو اس کی جگہ کا عارضی طور پر
منصرمانہ انتظام کریں۔ ایسی صورتوں میں صدر کو چاہئے کہ منصرمانہ
انتظام کرتے ہی عہدہ دار مجاز کو اس کی اطلاع کردیں جو رخصت
کے منظور کرنے کا مقتدر ہے۔

(۶) صدر کو اختیار ہوگا کہ ایسے غیر گزیٹیڈ ملازمین کو جن کے تقرر کے
وہ مجاز ہیں معطل یا برطرف کریں۔

(۷) حکام جامعہ اور کالج کے عملہ اساتذہ کے درمیان مراسلت صدر
کے وساطت سے ہوگی۔

(۸) جو وظائف کالج کے لئے مخصوص ہوں ان کی تقسیم صدر کرینگے۔
اور ان کو اختیار ہوگا کہ عارضی طور پر وظیفہ کی مقدار میں تخفیف کریں
یا کسی وظیفہ کی اجرائی منسوخ کردیں یا اگر ضرورت ہو تو وظائف کو
پھر سے تقسیم کریں۔

(۹) صدر کو غیر معمولی تعطیلات دینے کا اختیار ہوگا۔

(۱۰) کالج کے کتب خانے دارالتجربے وغیرہ صدر کے تحت ہوں گے
اور ان کو اختیار ہوگا کہ ان کا انتظام اپنے عملہ اساتذہ سے ایک
یا ایک سے زائد اصحاب کے سپرد کریں جو اس کے اہل ہوں

(۱۱) صدر کو مختلف مدات کے لحاظ سے جملہ رقوم مندرجہ موازنہ کے
خرچ کرنے کا اختیار ہوگا۔ اور رقوم کی اجرائی کے لئے برآوردات

دل آزاری ہو یا کسی مذہب پر متعصبانہ حملہ ہو۔

(۲) مذہبی کتب اسلامیہ قطعاً ایسی تعلیم سے پاک رہنی چاہئیں جو عقائد مسلمہ اہل اسلام کے خلاف ہو۔

(۳) لیکن کتب ذیل میں امور ذیل محل اعتراض نہ ہوں گے بشرطیکہ کسی مذہب پر کوئی غیر مہذب حملہ نہ ہو۔

(الف) کتب ادبیہ میں مضامین رندانہ و تخیلات شاعرانہ۔

(ب) کتب فلسفہ میں مسائل حکمیہ۔

(ج) کتب تواریخ میں غیر اقوام کے مذہبی خیالات و حالات یا ان کے کارناموں کا مورخانہ ذکر۔

## (۱۰) اختیارات صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ و صدر طبیہ کالج

(مراسلہ محکمہ سرکار نشان (۶۷۷) مورخہ ۲ ر تیر ۱۳۳۰ ف م ۲ مئی سنہ ۱۹۲۱ء
و مراسلہ نشان (۹۲۳) مورخہ ۱۰ ر امرداد ۱۳۳۵ ف م ۱۶ ر جون سنہ ۱۹۲۶ء)

(۱) جملہ امور میں جن کا تعلق کالج و اقامت خانہ جات کے اندرونی انتظامات سے ہو صدر افسر اعلیٰ ہوں گے۔

(۲) صدر کو اختیار ہوگا کہ کالج میں شرکت کی درخواستیں منظور یا نامنظور کریں اور طلبہ کو کالج سے خارج یا علیحدہ کریں یا کسی دوسرے طریقہ پر سزا دیں۔

(۳) صدر کو اختیار ہوگا کہ وہ کالج کے درجہ دوم اور درجہ سوم کے اہلکاروں کا تقرر کریں۔

(۴) صدر کو اختیار ہوگا کہ وہ عملہ اساتذہ کی رخصت اتفاقی سال تمام میں سات دن تک منظور کریں اور ایسے غیر گزیٹڈ ملازمین کی ہر قسم

## (۱۳) معاوضہ ممتحنین مبصرین نگرانکاران امتحان و ناظران وغیرہ

(۱) ممتحنین کے لیے شرح معاوضہ حسب ذیل ہوگی:-

### امتحان میٹریکیولیشن

| | روپیہ | آنہ | پائی سکہ عثمانیہ |
|---|---|---|---|
| ترتیب پرچہ سہ ساعت کے لیے | ۶۰ | ۰ | ۰ |
| ترتیب پرچہ دو یا کم از دو ساعت کے لیے | ۴۰ | ۰ | ۰ |
| بیاضہائے جوابات پرچہ سہ ساعت کی جانچ کیلیے فی بیاض | ۰ | ۱۲ | ۰ |
| بیاضہائے جوابات پرچہ دو یا کم از دو ساعت کی جانچ کیلیے فی بیاض | ۰ | ۸ | ۰ |
| عملی امتحان معاشیات خانہ داری فی امیدوار | ۱ | ۸ | ۰ |

(معاوضہ کی مقدار کم از کم ۲۵ روپیہ ہوگی)

### امتحان انٹرمیڈیٹ

| | روپیہ | آنہ | پائی سکہ عثمانیہ |
|---|---|---|---|
| ترتیب پرچہ سہ ساعت کے لیے | ۷۵ | ۰ | ۰ |
| ترتیب پرچہ دو یا کم از دو ساعت کیلیے | ۵۰ | ۰ | ۰ |
| بیاضہائے جوابات پرچہ سہ ساعت کی جانچ کیلیے فی بیاض | ۱ | ۰ | ۰ |
| بیاضہائے جوابات پرچہ دو یا کم از دو ساعت کی جانچ کیلیے فی بیاض | ۰ | ۱۲ | ۰ |
| عملی امتحان مضامین سائنس کیلیے ہر ایک ممتحن کو فی امیدوار | ۲ | ۸ | ۰ |

### امتحان بی اے و ایل ایل بی

| | روپیہ | آنہ | پائی سکہ عثمانیہ |
|---|---|---|---|
| ترتیب پرچہ کے لیے | ۱۰۰ | ۰ | ۰ |

براہ راست صدر محاسبی کو روانہ کرسکیں گے ۔

## (۱۱) اختیارات ناظم دارالترجمہ

[مراسلہ محکمۂ سرکار نشان (۵۰) مورخہ ۲۷ اسفندار ۱۳۲۷ ف م ۲۹ جنوری ۱۹۱۸ء
ومراسلہ نشان (۸۷۵) مورخہ ۱۷ شہریور ۱۳۳۰ ف م ۱۳۔ جولائی ۱۹۲۱ء ]

ناظم دارالترجمہ کے اختیارات حسب ذیل ہوں گے :۔

(۱) دارالترجمہ کے ایسے ملازمین جن کی تنخواہ (۱۲۵) روپیہ سے زائد نہ ہو انکا تقرر و تبدیل کرنا اور اخراجات سفر خرچ منظور کرنا ۔

(۲) مترجمین کی رخصت اتفاقی سال تمام میں سات یوم تک منظور کرنا ۔

(۳) صادرا اور دوسری رقومات جو دارالترجمہ کے لئے منظور رہوں اُن کو صرف کرنے کے متعلق دیگر ناظر سررشتہ کے مماثل اختیارات حاصل رہیں گے ۔

(۴) جملہ اہلکار (جن کے تقرر کرنے کے وہ مجاز ہیں) اور ملازمین درجہ ادنیٰ پر جرمانہ کرنا یا معطل کرنا اور ان کی رخصتیں منظور کرنا ۔

(۵) جن مترجمین کے ترجمہ کی شرح افسران مقتدر نے مقرر کردی ہے ۔ اُن کو بموجب شرح مقررہ اجرت ترجمہ ادا کرنا ۔

(۶) انگریزی کتب کے شائع کنندگان کو حق طبع کے بابت شرح منظورہ کے موافق رقومات ایصال کرنا ۔

(۷) بعد منظوری افسران مقتدر بیرون ملک کے مطابع کو اجرت ادا کرنا ۔

(۴) نگرانکاران امتحان کے لئے شرح معاوضہ حسب ذیل ہوگی:-

| — | امتحان میٹرکیولیشن | امتحان انٹرمیڈیٹ، بی اے و دیگر اعلیٰ امتحان | |
|---|---|---|---|
| | روپیہ آنہ پائی | | روپیہ آنہ پائی |
| (۱) صدر نگرانکار | ۱۰ ۰ ۰ | صدر نگرانکار | ۱۰ ۰ ۰ |
| (۲) نگرانکار ماہوار پایا (۵۰) سے کم | ۲ ۰ ۰ | | |
| (۳) نگرانکار ماہوار پایا (۵۰ تا ۱۲۰) | ۳ ۰ ۰ | | |
| (۴) نگرانکار ماہوار پایا (۱۲۰ تا ۲۰۰) | ۴ ۰ ۰ | (۲) نگرانکار ماہوار پایا (۱۰۰ تا ۲۰۰) | ۴ ۰ ۰ |
| (۵) نگرانکار ماہوار پایا دو سو سے زائد | ۵ ۰ ۰ | (۳) نگرانکار ماہوار پایا زائد از ۲۰۰ | ۵ ۰ ۰ |
| (۶) چپراسی | ۰ ۴ ۰ | (۴) چپراسی | ۰ ۴ ۰ |

(۵) ناظران مذہبی کو کتب سنسکرت کی تنقید کے لئے [illegible] فیصد صفحات اور انگریزی، مرہٹی، تلنگی، کنڑی کتابوں کے لئے [illegible] فیصد صفحات معاوضہ ایصال ہوگا۔

## (۱۳) مصارف سفر و بھتہ

مجلس رفقاء اور دیگر مجالس کے ارکین کو جو بیرون بلدہ حیدرآباد قیام پذیر ہوں، حسب ذیل شرح سے سفر خرچ اور بھتہ ایصال ہوگا:-

(۱) اکہرا آمد و رفت کا کرایہ ریل درجہ اول اور دس روپیہ بھتہ فی یوم صرف انہی ایام کے لئے جن میں نشستیں ہوں۔

(۲) ملازم کے لئے اکہرا آمد و رفت کا کرایہ ریل درجہ سوم۔

| | روپیہ | آنہ | پائی سکہ عثمانیہ |
|---|---|---|---|
| جوابی بیانات کی جانچ کیلئے فی بیاض | ۱ | ۸ | ۰ |
| عملی امتحان مضامین سائنس کیلئے فی امیدوار | ۲ | ۰ | |

(معاوضہ کی مقدار کم از کم ۲۵ روپیہ ہوگی)

## امتحان ایم اے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ترتیب پرچہ ساعت کے لئے | ۱۲۵ | ۰ | ۰ |
| بیاض جوابی پرچہ ساعت کی جانچ کیلئے فی پرچہ | ۲ | ۸ | ۰ |
| زبانی امتحان کے لئے فی امیدوار فی ممتحن | ۲ | ۰ | ۰ |

(معاوضہ کی مقدار کم از کم ۲۵ روپیہ ہوگی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مقالہ کی جانچ کیلئے فی مقالہ فی ممتحن | ۵ | ۰ | ۰ |

نوٹ ممتحن صاحبان کو اپنے پرچے کا مکمل انگریزی ترجمہ بھی روانہ کرنا ہوگا ورنہ ترتیب پرچہ کے معاوضہ سے ۵ وضع کر لئے جائیں گے۔

(۲) تصحیح پروف کے لئے ہر ممتحن کو حسب ذیل شرح سے معاوضہ ایصال ہوگا اور تصحیح کا انتظام مضمون متعلقہ کے سینیر پروفیسر کریں گے۔

(۱) ریاضی کے پرچوں کی تصحیح کیلئے ۵ فی پرچہ
(۲) دیگر مضامین کے پرچوں کی تصحیح کیلئے ۳ فی پرچہ
(۳) مبصرین کیلئے معاوضہ تبصرہ پندرہ روپیہ فی اجلاس ہوگا ہر اجلاس ۲ ½ گھنٹے کا ہوگا۔

# (۸) کلیہ جامعہ عثمانیہ

## اساتذہ

صدر — محمد عبد الرحمٰن خاں بی اے (مدراس) بی ایس سی اے آر سی ایس (لندن)

## شعبۂ فنون

### حیاتیات

مددگار پروفیسر (حیوانیات) بابر مرزا بی ایس سی (بمبئی) رخصت تعلیمی پر ہیں۔
" " ( " ) سعید الدین بی ایس سی (بمبئی) " " "
ڈیمانسٹریٹر ( " ) عبد الباری۔ بی ایس سی ( " ) منصرم
" (نباتیات) سید رحیم اللہ بی ایس سی (علیگڑھ) "

### کیمیا

پروفیسر — ڈاکٹر مظفر الدین قریشی ایم ایس سی۔ پی ایچ۔ ڈی۔ (برلن)
مددگار پروفیسر — محمود احمد خاں بی ایس سی۔ الہ آباد
ڈیمانسٹریٹر — عبد العزیز بی۔ اے (عثمانیہ)

### معاشیات

پروفیسر — تقرر طلب
مددگار پروفیسر — محمد الیاس برنی ایم اے۔ ایل ایل۔ بی۔ (الہ آباد)
(شعبہ معاشیات کے نگران ہیں)

## (۱۴) جامعہ عثمانیہ کی اسناد کی نقلیں

جامعہ عثمانیہ کے اسناد یا اجازوں کی نقلیں صرف اسی صورت میں دی جائیں گی جبکہ مجلس انتظامی کو حلفی بیان پیش کردہ درخواست گزار سے یا کسی اور طریقے سے (جس کی تصدیق صدر مدرس مدرسہ مسلمہ جامعہ یا صدر، مہتمم تعلیمات یا مہتمم تعلیمات سرکار عالی یا صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ نے کی ہو) یہ اطمینان ہو جائے کہ درخواست گزار نے اپنی سند یا اجازہ کھودیا ہے یا وہ خراب ہو گئے ہیں۔ ان صورتوں میں اسناد کی نقلیں جن کی اصل پر مسجل کے دستخط ثبت تھے پانچ روپیہ فیس ادا کرنے پر اور جن کی اصل پر امیر جامعہ کے دستخط ثبت ہوئے ہوں دس روپیہ فیس دینے پر عطا ہونگی اور اس کی اطلاع جریدہ اعلامیہ میں شائع ہوگی۔

## (۱۵) رجسٹری فیس

دوسری یونیورسٹیوں کے جو طلبہ جامعہ عثمانیہ میں شریک ہونگے یا برٹش انڈیا کے کسی صوبہ کا امتحان ہائی سکول لیونگ سرٹیفکٹ کامیاب کرکے یہاں آئیں گے ان سے دس روپیہ رجسٹری فیس لیجائیگی۔

| | | |
|---|---|---|
| پروفیسر | ڈاکٹر عبدالحق بی۔لٹ۔ڈی۔فل۔ (اکسفورڈ) | (عربی) |
| مددگار پروفیسر | سید غلام نبی مولوی فاضل پنجاب | ( ؍؍ ) |
| ؍؍ | عبدالحی | ( ؍؍ ) |
| ؍؍ | سید ابراہیم | ( ؍؍ ) |
| ؍؍ | عبدالحمید خاں | (فارسی) |
| ؍؍ | سید سجاد حسین ایم۔اے (الہ آباد) | (اُردو) |
| ؍؍ | قاری سید کلیم اللہ حسینی ایم۔اے۔ایل ایل۔بی (عثمانیہ) | (فارسی) |
| ؍؍ | تقرر طلب | (مرہٹی) |
| ؍؍ | ٹی رامراو بی۔اے (مدراس) | (کنڑی) |
| ؍؍ | آر سبا راو | (تلنگی) |
| ؍؍ | پنڈت ہری ہر شاستری | (سنسکرت) |
| ؍؍ | جی دھریشور بی۔اے | ( ؍؍ ) |

## ریاضی

پروفیسر قاضی محمد حسین ایم۔اے (پنجاب) بی۔اے۔ایل ایل۔بی (کیمبرج)
؍؍ کشن چند ایم۔اے (کیمبرج)
مددگار پروفیسر شیخ برکت علی ایم۔اے (عثمانیہ)
؍؍ خواجہ محی الدین ایم۔اے (مدراس)

## فلسفہ

پروفیسر ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم ایم۔اے۔ایل ایل۔بی۔پی ایچ۔ڈی۔

مددگار پروفیسر حبیب الرحمٰن ایم اے ایل ایل بی (الہ آباد)

## انگریزی

پروفیسر ای ای۔ اسپیٹ بی اے (لندن)
" مرزا حسین علی خاں بی۔اے (اکسفورڈ)
" ڈاکٹر سید عبداللطیف بی۔اے (مدراس) پی ایچ۔ ڈی (لنڈن)
مددگار پروفیسر آغا محمد اسحاق بی۔اے (کیمبرج)
" ایس۔ ڈی۔ رام چندرن بی۔اے۔ ایل۔ ٹی (مدراس)

## تاریخ

پروفیسر ہارون خاں شیروانی ایم۔اے (آکسفورڈ)
" تقرر طلب
مددگار پروفیسر محمد جمیل الرحمٰن ایم۔اے (پنجاب)
" کے سی۔ رائے سکسینہ ایم۔اے (الہ آباد)
" ابن حسن ایم اے (الہ آباد)
" عبدالمجید صدیقی ایم۔اے (عثمانیہ)
" مرزا علی یار خاں بی۔اے (آکسفورڈ)

### السنۂ قدیم و جدیدہ

پروفیسر وحید الدین سلیم (اردو)
" ڈاکٹر محمد نظام الدین پی ایچ۔ ڈی (کیمبرج) (فارسی)

| | | |
|---|---|---|
| مددگار پروفیسر | عبدالواسع | (حدیث) |
| " | سید احمد حسین | (منطق) |
| " | صبغۃ اللہ | (تفسیر) |
| " | عبدالمقتدر | (فقہ) |

## شعبۂ قانون

| | |
|---|---|
| پروفیسر | حسین علی مرزا بیرسٹر ایٹ لا |
| مددگار پروفیسر | اکبر علی موسوی بی اے (آنرس) ایل ایل بی (ابھی رخصت تعلیمی پر ہیں) |
| " | علاء الدین احمد بی اے (آکسفورڈ) بیرسٹر ایٹ لا (منصرم) |
| لکچرار | آر۔ ایس۔ نائک ایم اے بیرسٹر ایٹ لا |
| " | خلیل الزماں بیرسٹر ایٹ لا |
| " | بشیشور ناتھ ایم اے ایل ایل بی۔ |

## میقات (درس)

۱ جولائی تا دسمبر و ۱ جنوری تا اپریل

## اجرت تعلیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| انٹرمیڈیٹ | سالانہ | ۶۰ | روپیہ |
| بی۔ اے | " | ۸۰ | روپیہ |
| ایم۔ اے | " | ۱۰۰ | روپیہ |
| ایل۔ ایل بی | " | ۹۰ | روپیہ |

مددگار پروفیسر عبدالباری ندوی
〃 معتضد ولی الرحمٰن ایم۔اے (پنجاب)
〃 شیو موہن لال ایم۔اے (علی گڑھ)

## طبیعیات

پروفیسر محمد عبدالرحمٰن خاں بی۔ایس۔سی (لندن)
〃 وحید الرحمٰن بی۔ایس۔سی۔ (کلکتہ)
مددگار پروفیسر نصیر احمد ایم۔اے۔بی۔ایس۔سی (الہ آباد)
ڈیمانسٹریٹر سید عبدالرحمٰن بی۔اے (عثمانیہ)

## دینیات

مددگار پروفیسر مناظر احسن گیلانی

## اخلاقیات

مددگار پروفیسر ڈاکٹر ظہیر الدین احمد ڈی لٹ (جامعہ مصر)

## شعبۂ دینیات

پروفیسر عبدالقدیر مولوی فاضل۔
مددگار پروفیسر سید شبیر علی (کلام و فلسفہ)
〃 مفتی عبداللطیف (تفسیر)
〃 شاہ مصطفیٰ قادری (فقہ)

## مضامین جنکی تعلیم کلیہ میں دیجاتی ہے (شعبۂ فنون)

انگریزی۔ دینیات لازمی۔ اخلاقیات۔ عربی۔ فارسی۔ سنسکرت۔ اُردو مرھٹی۔ تلنگی۔ کنڑی۔ تاریخ (ہندوستان۔ انگلستان۔ اسلام۔ یورپ قدیم وجدید) معاشیات۔ ریاضی۔ طبیعیات۔ کیمیا۔ حیاتیات منطق۔ فلسفہ

## تجربے خانے

طبیعیات اور کیمیا میں بی۔اے تک سامان مہیا ہے۔

## وظائف تعلیمی

### شعبۂ فنون

**انٹرمیڈیٹ** — ایک وظیفہ بیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو امتحان میٹریکولیشن جامعہ عثمانیہ میں اول آئے اور دو وظائف پندرہ روپیہ ماہانہ کے ان طلبہ کو جو اس امتحان میں دوم وسوم آئیں۔ سات وظیفے پندرہ روپیہ ماہانہ کے ان طلبہ کو جو حسب ذیل مضامین میں اول آئیں:-

(۱) انگریزی (۲) دینیات (۳) عربی (۴) سنسکرت
(۵) ریاضی ابتدائی (۶) ریاضی اعلیٰ (۷) سائنس

**بی۔اے** — ایک وظیفہ پچیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو امتحا

## اقامت خانے

کلیہ کے طلبہ کے لیئے چار اقامت خانے ہیں اخراجات فی طالب علم سالانہ تقریباً ۱۸۰ روپیہ

## کتب خانہ

انگریزی اور السنہ مشرقیہ کی جملہ (۲۲۴۹۳) کتابیں ہیں جن میں ۸۰۲ قلمی کتابیں شامل ہیں۔ کلیہ کے اساتذہ اور طلبہ کتب خانہ آصفیہ سے بھی مستفید ہو سکتے ہیں جس میں کثیر التعداد قلمی اور نایاب کتابیں ہیں۔

### تعداد طلبہ

| | شعبہ فنون | شعبہ دینیات | شعبہ قانون |
|---|---|---|---|
| جماعت سال اول | ۹۳ | ۸ | ۰ |
| ” سال دوم | ۱۵۵ | ۸ | ۰ |
| ” سال سوم | ۱۴۲ | ۴ | ۰ |
| ” سال چہارم | ۱۱۲ | ۴ | ۰ |
| ” ” پنجم (ایم اے) | ۲۰ | ۱ | |
| ” ” ششم (ایم اے) | ۱۱ | ۰ | ۰ |
| ” ایل ایل بی (ابتدائی) | ۰ | ۰ | ۴۵ |
| ” ” ” (آخری) | ۰ | ۰ | ۱۵ |
| جملہ | ۵۳۳ | ۲۵ | ۶۰ |

امتحان میٹریکولیشن میں اول آئے۔ اور ایک وظیفہ پندرہ روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو دوم آئے۔ ایک وظیفہ پندرہ روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو زبان عربی میں اول آئے۔

بی۔اے | ایک وظیفہ پچیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو امتحان انٹرمیڈیٹ کے جملہ مضامین میں اول آئے۔

ایک وظیفہ اٹھارہ روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو فقہ اور اصول فقہ میں اول آئے۔

ایک وظیفہ اٹھارہ روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو عربی میں اول آئے۔

ایم۔اے | ایک وظیفہ چالیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو امتحان بی۔اے میں بدرجہ اول کامیاب ہو۔

## وظائف رعایتی

### شعبۂ فنون

انٹرمیڈیٹ۔ بیس وظائف:۔

طلبہ غیر مقیم اقامت خانہ فی طالب علم چھ روپیہ ماہانہ۔
طلبہ مقیم اقامت خانہ۔ فی طالب علم دس روپیہ ماہانہ

بی۔اے۔ بارہ وظائف:۔

طلبہ غیر مقیم اقامت خانہ۔ فی طالب علم آٹھ روپیہ ماہانہ
طلبہ مقیم اقامت خانہ۔ فی طالب علم بارہ روپیہ ماہانہ

ایم۔اے۔ ماہانہ بیس روپیہ کے پانچ وظائف۔

انٹرمیڈیٹ جامعہ عثمانیہ میں اول آئے اور دو وظیفے بیس روپیہ ماہانہ کے ان طلبہ کو جو دوم وسوم آئیں۔

انیس وظائف اٹھارہ روپیہ ماہانہ کے ان طلبہ کو جو مندرجہ ذیل مضامین میں اول آئیں :-

انگریزی۔ دینیات۔ ریاضی۔ طبیعیات۔ کیمیا۔ حیوانیات
اردو۔ عربی۔ فارسی۔ سنسکرت۔ معاشیات۔ تاریخ اسلام
تاریخ انگلستان۔ تاریخ ہند۔ منطق۔ نفسیات۔ مرہٹی*
کنڑی* تلنگی۔

*(بشرطیکہ جو طلبہ اس مضمون میں اول آئیں اُن کے نشانات محصلہ ⅔ ۶۶ فی صدی سے کم نہ ہوں)

ایم۔اے | دو وظائف چالیس روپیہ ماہانہ کے اُن طلبہ کو جو امتحان بی۔اے جامعہ عثمانیہ کے شعبہ فنون اور شعبہ سائنس میں علی الترتیب اول اور پورے امتحان میں درجہ اول میں کامیاب ہوں۔

آٹھ وظائف تیس روپیہ ماہانہ کے ان طلبہ کو جو مندرجہ ذیل مضامین میں اول آئیں بشرطیکہ وہ اس مضمون میں درجہ اول میں کامیاب ہوں اور پورے امتحان میں کم از کم درجہ دوم میں کامیاب ہوں :-

انگریزی۔ عربی۔ دو ایک مضمون متعلقہ سنسکرت۔ دو ایک مضمون متعلقہ تاریخ۔ فلسفہ۔ طبیعیات۔ کیمیا۔ ریاضی۔

## شعبۂ دینیات

انٹرمیڈیٹ | ایک وظیفہ بیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو

# (۹) انٹرمیڈیٹ کالج

## (۱) سٹی انٹرمیڈیٹ کالج

### پرنسپل

سید محمد اعظم ایم۔ اے (کیمبرج) بی۔ ایس۔ سی۔

### لکچرار

| | |
|---|---|
| انگریزی | تقی رطلب |
| " | سباسٹن |
| دینیات | محمد عثمان جعفری |
| اخلاقیات | یوسف علی ایم۔ اے |
| فارسی | مرزا علی رضا شیرازی |
| " | آغا محسن |
| اردو | ابو الظفر عبد الوحید بی۔ اے |
| تاریخ | غلام قادر بی۔ اے |
| " | میر محمود علی ایم۔ اے |
| معاشیات | فضل الرحمن بی۔ اے (آنرس) بمبئی |
| ریاضی | پٹواری ایم۔ اے |
| طبیعیات | محمد احمد عثمانی ایم۔ ایس۔ سی |
| کیمیا | احمد بن عبد اللہ بی۔ اے |

## شعبۂ دینیات

انٹرمیڈیٹ ۔ سات وظائف دس روپیہ ماہانہ کے ۔
بی ۔ اے ۔ دو وظائف بارہ روپیہ ماہانہ کے صرف دو سال کیلئے

---

اردو دوم }
اخلاقیات } منظور محمد

دینیات }
لازم } مقصود علی

فی الحال مندرجہ ذیل مضامین کی تعلیم دیجاتی ہے :-
انگریزی - دینیات - اخلاقیات - معاشیات -
تاریخ - عربی - فارسی - مرہٹی - سنسکرت -

فی الحال مندرجۂ ذیل مضامین کی تعلیم دیجاتی ہے :-
انگریزی - دینیات - اخلاقیات - فارسی - اردو -
تاریخ - معاشیات - ریاضی - طبیعیات - کیمیا -

## (۳) اورنگ آباد انٹرمیڈیٹ کالج

پرنسپل

مولوی عبدالحق بی - اے

لکچرار

| | |
|---|---|
| انگریزی | جان بھاگتل بی - اے - بی - ٹی |
| تاریخ ہند و انگلستان | محمد ابراہیم ایم - اے - |
| تاریخ ہند و معاشیات | سید سراج الدین احمد بی - اے - بی - ٹی |
| عربی و فارسی | مرزا آغا محمد تقی شیرازی |
| عربی | محمد صابر |
| سنسکرت و مرہٹی | پنڈت بھاسکر گوبند شاستری |
| سنسکرت و ہندی | پنڈت بنسی دھر راؤ |

# (۱۱) طبیہ کالج

## پرنسپل

میجر فرحت علی بی۔ اے۔ ایم۔ بی۔ سی۔ ایچ۔ بی۔

## پروفیسر (ہنگامی)

میجر عنایت علی خاں۔ ایم۔ بی۔ سی۔ ایچ۔ بی۔
(فزیالوجی)

ڈاکٹر برج موہن لال ایم۔ بی۔ بی۔ ایس۔
(اناٹومی)

## ڈیمانسٹریٹر

ایس۔ راگھویند راؤ ایل۔ سی۔ پی۔ اینڈ۔ ایس۔
(فزیالوجی)

پی۔ وی۔ رنگا ریڈی ایل۔ سی۔ پی۔ اینڈ۔ ایس۔
(اناٹومی)

## (۱۰) زنانہ کالج نامپلی

### پرنسپل

مس آمنہ پوپ ایم۔ اے ایل۔ آر۔ اے ایم۔ اے آر۔ سی ایم۔ ایم۔ آر۔

### لکچرار

انگریزی — مس گلس۔ بی۔ اے۔ ایل۔ ٹی۔

اردو و دینیات — افسر سلطانہ بیگم

عربی و تاریخ اسلام — نوشابہ خاتون بی۔ اے

تاریخ انگلستان — مس آمنہ پوپ ایم۔ اے

فی الحال مندرجہ ذیل مضامین کی تعلیم دیجاتی ہے:۔
انگریزی۔ دینیات۔ اخلاقیات۔ اردو۔ عربی۔
تاریخ اسلام۔ و تاریخ انگلستان۔

| نام | عہدہ |
| --- | --- |
| عبداللہ العمادی | ناظر مذہبی |
| شبیر حسین جوش | 〃 ادبی |
| قاضی تلمذ حسین ایم اے | مترجم تاریخ |
| مسعود علی بی۔ اے | 〃 قانون |
| مرزا محمد ہادی بی اے | 〃 فلسفہ |
| احسان احمد بی۔ اے | زائد مترجم فلسفہ |
| سید ہاشمی | مترجم تاریخ |
| محمد ابراہیم ایم اے مولوی فاضل | 〃 عربی |
| ابوالخیر مودودی | زائد 〃 〃 |
| ضیاءالدین ایم اے | مترجم ریاضی |
| سردار بلدیو سنگھ بی اے | 〃 کیمیا |
| فدا علی | 〃 فارسی |
| رشید احمد بی اے | 〃 معاشیات |
| ڈاکٹر مفتی شاہ نواز ایم۔ بی۔ بی ایس | شعبہ طب |

# (۱۲) دارالترجمہ

دارالترجمہ آبان سنہ ۱۳۲۶ف مولوی عبدالحق صاحب کی نگرانی میں قائم ہوا تھا۔ (۱۵۱) کتابیں ترجمے کے لئے منتخب ہوئی تھیں جن میں سے (۹۰) کتابوں کا ترجمہ شائع ہو چکا ہے اور بقیہ کتابیں یا تو زیر طبع ہیں یا زیر ترجمہ و نظر ثانی ہیں۔ ایم۔اے اور شعبہ جات طب و انجنیرنگ کی جماعتوں کے لئے جن مختلف مضامین کی کتابوں کی ضرورت ہے ان کے ترجمہ کے لئے ضروری انتظام کیا جارہا ہے۔

دارالترجمہ کے اسٹاف میں ایک ناظم ([illegible]) بارہ مترجم۔ چھ ([illegible]) اور چھ ([illegible]) مقرر ہیں اور ان کے علاوہ ایک ناظر ادبی ([illegible]) اور ایک ناظر مذہبی ([illegible])۔ طبی تراجم کے شعبہ میں ایک مددگار ناظم ([illegible]) اور تین مترجمین ([illegible]) مقرر ہیں۔ تنخواہ یاب مترجمین کے علاوہ کتابوں کی ایک بڑی تعداد بیرونی اصحاب سے اجرت پر ترجمہ کرائی جاتی ہے۔

حسب ذیل اصحاب فی الوقت مامور بہ کار ہیں:۔

| | |
|---|---|
| محمد عنایت اللہ بی۔اے | ناظم |
| میجر فرحت علی بی اے ایم۔بی سی۔ایچ۔بی | مددگار ناظم شعبہ طبیہ |

# (۱۳۱) دائرۃ المعارف

دائرۃ المعارف کا قیام ۱۲۹۵ف میں نواب عماد الملک بہادر مرحوم (سید حسین بلگرامی سی۔ ایس۔ آئی) اور ملا عبد القیوم صاحب مرحوم کے مساعی جمیلہ سے عمل میں آیا تھا۔ اس کا مقصد یہ ہے کہ آئمہ متقدمین کی نادر اور قدیم کتب عربیہ جو معرض تلف میں ہیں ان کو طبع کر کے وجود میں لایا جائے۔ اس کے لئے ابتداً سرکار عالی سے (۵۰۰) ماہانہ کا گرانٹ منظور فرمایا گیا اور اس نے اپنا عملی کام ۱۲۹۹ف میں شروع کیا۔ ۱۳۲۹ف میں سرکار عالی نے ایک لاکھ کا عطیہ منظور فرمایا اور ۱۳۳۱ف میں بارگاہ سلطانی سے مزید چار لاکھ روپیہ کا عطیہ منظور فرمایا گیا اور اس مجموعی پانچ لاکھ کے عطیہ سے سالانہ تیس ہزار کی آمدنی ہے۔

نواب عماد الملک بہادر کے انتقال کے بعد دائرۃ المعارف ۲ تیر ۱۳۳۱ف (مطابق ۲۴ ذی قعدہ ۱۳۴۲ھ) سے جامعہ عثمانیہ کی نگرانی میں منتقل کیا گیا۔ اس کا انتظام ایک مجلس انتظامی کے سپرد ہے جس کے صدر اسوقت ڈاکٹر نواب حیدر نواز جنگ بہادر صدر المہام فینانس ہیں اور نواب مسعود جنگ بہادر ناظم تعلیمات اس کے معتمد ہیں۔ مجلس انتظامی کے علاوہ ایک علمی مجلس بھی ہے جو کتابوں کے انتخاب و طباعت وغیرہ میں مجلس انتظامی کو مدد دیتی ہے۔ اس کے عملہ میں ایک مہتمم ایک مددگار مہتمم اور چھ مصحح عربی مامور ہیں جو طباعت کا اہتمام اور پروف کی تصحیح کرتے

ڈاکٹر فضل کریم خاں ایم۔بی۔بی۔ایس شعبہ طب

ڈاکٹر محمد عثمان خاں ایل۔ایم۔ایس " "

---

# (١٤) رصدگاہ نظامیہ

**تمہید** — نواب ظفر جنگ بہادر نے اپنے قیام یورپ کے زمانے میں اپنے ذاتی استعمال کے لئے دو خاصی بڑی دوربینیں لے رکھی تھیں جن کو انھوں نے بعد میں تحفتاً سرکار عالی میں پیش کر دیا۔ اسی زمانے سے رصدگاہ کی تاریخ شروع ہوتی ہے جبوقت اس عطیہ کا مسئلہ حکومت سرکار عالی کے زیر غور تھا۔ مسٹر حیدری (نواب حیدر نواز جنگ بہادر) نے جو اسوقت معتمد فینانس تھے اور اب صدر المہام فینانس ہیں ایک طویل یادداشت میں اس عطیہ کی اہمیت بتائی اور بتایا کہ حکومت کو ایک نادر موقعہ حیدرآباد میں ایک رصدگاہ کے قیام اور علم ہیئت کی اشاعت کا ہاتھ آیا ہے۔ اس تجویز کے مطابق پیشگاہ حضرت اقدس و اعلیٰ سے بکمال عطوفت منظوری صادر فرمائی گئی اور یہ طے پایا کہ ان دوربینوں کے ساتھ اور ضروری آلات فراہم کر کے ایک مکمل رصدگاہ کی بنیاد ڈالی جائے۔ سنہ ١٩٠٨ء میں مسٹر چیٹ اوڈ ناظم رصدگاہ مقرر ہوئے۔ انھوں نے اپنے ورود حیدرآباد کے بعد ہی ایک مناسب مقام کا انتخاب کیا اور آلات کی تنصیب کے لئے ضروری عمارتوں کی تعمیر شروع کرا دی۔ سنہ ١٩١٠ء کے شروع میں جبکہ رصدگاہ کا باضابطہ افتتاح عمل میں آیا عکاسی استوائی دوربین (Photographic equatorial) نصب کی گئی۔ لیکن اس دوربین سے باقاعدہ کام فوراً شروع نہ کیا جا سکا کیونکہ اس کے بعض اجزاء ضروری مرمت کے لئے انگلستان بھیجے گئے تھے۔ پھر دوربین از سر نو گردشی حرکت کے لئے ترتیب دی گئی۔ مسٹر چیٹ اوڈ نے اپنے زمانہ ملازمت میں جو سنہ ١٩١٤ء میں ختم ہوئی تھی باقاعدہ فلکی مشاہدات شروع کر دئے تھے اور اپنے عملہ کو اچھی خاصی مشق کرا دی تھی۔ ان کے بعد

ہیں مشہور مستشرق مسٹر کرنکو برٹش موزیم اور یورپ کے دیگر مشہور کتب خانوں سے قدیم نسخوں کی سربراہی کرتے ہیں اور اسکے علاوہ مجلس کی جانب سے تصحیح و مقابلہ کا کام انجام دیتے ہیں۔ دائرۃ المعارف نے اب تک عربی کی (۶۳) کتابیں شائع کی ہیں جن میں بعض کتابیں چار سے بارہ جلدوں پر مشتمل ہیں۔ ہندوستان کے علاوہ مصر عرب افغانستان اور یورپ میں بھی ان کتابوں کی بڑی مانگ ہے۔

سے علم ہئیت کی ترقی میں ایک حد تک اعانت بھی ہو اور ساتھ ہی اُس خاص تحقیقات کو بھی نظر انداز نہ کیا جائے جس کا نفس مضمون سے تعلق ہو۔
جب رصدگاہ باقاعدہ کام کے لئے ہر طرح تیار ہو چکی تو ممتاز ہئیت داں (مسٹر یوڈگل، پروفیسر ٹرنر وغیرہ) نے مشورہ دیا کہ یہ رصدگاہ عظیم بین قومی کام یعنی نقشہ آسمان کی ترتیب (Carte du Ciel) میں معقول اعانت کر سکتی ہے۔ حکومت سرکار عالی اس مشورہ پر کاربند ہونے کے لئے رضامند ہو گئی اور وہ کام رصدگاہ نظامیہ کے سپرد ہوا جو ناموافق حالات کی وجہ سے جنوبی امریکہ کی رصدگاہ انجام نہیں دے سکتی تھی۔ یہ کام اب تقریباً مکمل ہو چکا ہے اور تقریباً آدھے حصے کے ابتدائی نتائج شایع ہو چکے ہیں۔
کرب استوائی دوربین سے جو ۱۹۲۲ء میں نصب کی گئی ہے چند متغیر ستاروں کا باقاعدہ مشاہدہ شروع ہو گیا ہے اس دوربین کے مشاہدے اس کی طاقت کی وجہ سے ان ستاروں کے مقامات اقل پر خاص طور سے کارآمد ہیں۔
آلہ مرور گھڑیال کی باضابطہ تصحیح کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز یہ تجویز ہے کہ حیدرآباد کے توپ کے وقت کو برقی اشارات کے ذریعہ رصدگاہ کی معیاری کلاک کے صحیح وقت کے مطابق رکھا جائے۔
۹ ستمبر ۱۹۲۲ء سے زلزلہ نما کے روزانہ ریکارڈ حاصل کئے جاتے ہیں اور نتائج بین قومی مجلس زلزلہ نگاری کے پاس بھیجے جاتے ہیں۔
مطبوعات رصدگاہ کی مطبوعات میں حیدرآباد کی ہئیتی فہرست کی جلدیں اول دوم سوم چہارم و پنجم اہم ترین حیثیت رکھتی ہیں۔ خالص فن سے متعلق متعدد مضامین جن کی تعداد تیس تک پہنچ چکی ہے مختلف رسائل میں شایع

نظامت پر مسٹر پوکاک کا تقرر ہوا جنھوں نے رصدگاہ کے مفوضہ کام کو پوری کوشش
اور سرگرمی کے ساتھ نہایت اچھے پیمانہ پر جاری رکھا۔ ان کی زیر نگرانی تمام شاخوں
میں قابل قدر ترقی ہوئی۔ صاحب موصوف نے اکتوبر ۱۹۱۸ء میں انتقال کیا
اور اسوقت تک رصدگاہ کے مشاہدات کے نتائج دو جلدوں میں شایع ہوچکے
تھے۔ نومبر ۱۹۱۹ء میں رصدگاہ کا الحاق جامعہ عثمانیہ کے ساتھ عمل میں آیا اور اس کے
انتظام کی نگرانی مجلس اعلیٰ کے ذمہ کی گئی۔

فہرست آلات — رصدگاہ کے مخصوص آلات حسب ذیل ہیں :-

(۱) ایک ۸" والی عکاسی دوربین معہ ضروری سامان کے۔
(۲) " ۱۵" والی دوربین مشاہدات کے لئے جو استوائی نصب ہے۔
(اس کی تنصیب ۱۹۲۲-۱۹۲۳ء میں موجودہ ناظم کی نگرانی میں عمل میں آئی)
(۳) ایک ۳/۴ ۲" والا آلہ مرور۔ اور ایک وہل وقت نگار۔
(۴) دو ہیئتی گھڑیاں اور دو بحری وقت پیما۔
(۵) برق منتقل کرنے والے رقاصوں کا ایک سٹ اور ان کے ساتھ
ربط و تعلق رکھنے والے ڈائل۔

ان کے علاوہ حال ہی میں ۱۹۳۳ء ملن شا زلزلہ نگار بھی تعمیر کیا گیا ہے
و عکاسی دوربین کے نیچے کے کمرے میں عارضی طور پر نصب کیا گیا ہے۔

ہیئتی کام — رصدگاہ کے قیام کے وقت قرار پایا تھا کہ جو کام کیا جائے ایک
باضابطہ نظام عمل کے موافق کیا جائے اور ساتھ ہی معقول سائنٹفک
اہمیت رکھتا ہو۔ منفرد اکتشافات کی طرف توجہ منعطف کرنے کے بجائے
رصدگاہ کا نصب العین یہ رہا ہے کہ ایک درمیانی طریق کار اختیار کیا جائے۔
اس طرح پر کہ کسی بڑے ہیئتی کام کے نظام العمل میں مسلسل شرکت کی وجہ

# (۱۵) قواعد و مضامین امتحان

## شعبہ فنون

### امتحان میٹریکیولیشن

(۱) امتحان میٹریکیولیشن ہر سال ایک مرتبہ حیدرآباد ۔ اورنگ آباد اور گلبرگہ میں ان اوقات اور تاریخوں میں ہوگا جو مجلس انتظامی مقرر کرے۔

(۲) امتحان مذکور میں حسب ذیل طلبہ شریک ہوسکیں گے:۔

(الف) جملہ ایسے امید وار جنھوں نے کسی مدرسہ یا مدارس فوقانیہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ میں باضابطہ تعلیم اطمینان بخش طریقہ پر حاصل کی ہے۔ ایسے امید وار "امید واران مدارس" کہلائیں گے۔

(ب) جملہ ایسے امید وار جنھوں نے خانگی طور پر اندرون یا بیرون ممالک محروسہ سرکار عالی امتحان مذکور کیلئے تعلیم پائی ہے۔ بشرطیکہ وہ امتحان سے کم از کم چھ ماہ قبل تک کسی مدرسہ فوقانیہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ میں زیر تعلیم نہ رہے ہوں۔

(ج) جملہ ایسے امید وار جنھوں نے سرکار عالی کے یا ۱۹۰۶ء کے قبل پنجاب یونیورسٹی کے امتحان "مولوی" یا "منشی" میں کامیابی حاصل کی ہو۔

ایسے امید واروں کو صرف انگریزی میں امتحان دینا ہوگا۔ لیکن جو امید وار امتحان منشی میں کامیاب ہیں ان کو

ہو چکے ہیں۔

**کتبخانہ** ایک مختصر کتبخانہ بھی جس میں فی الحال (۶۰۰) کتابیں ہیں تکمیل پا رہا ہے
ان کتابوں کا ایک حصہ دوسری رصدگاہوں کی ان مطبوعات
پر مشتمل ہے جو تبادلہ میں وصول ہوئے ہیں۔

**عملہ** تین مددگاروں۔ آٹھ شمارکنندوں۔ ایک اہلکار۔ اور ایک
کاریگر پر مشتمل ہے۔

مسٹر بھاسکرن۔ ایم۔ اے۔ ایف۔ آر۔ اے۔ ایس اسوقت ناظم ہیں۔

دینیات یا اخلاقیات میں بھی امتحان دینا ہوگا۔ اور
اس مضمون یا مضامین میں کامیابی کے بعد وہ پورے
امتحان میٹریکیولیشن میں کامیاب تصور کئے جائیں گے۔

(۳) کوئی امیدوار اس وقت تک امتحان میں شریک نہ کیا جائے گا
جبتک کہ وہ جس سال کے امتحان میں شرکت کی درخواست
کرتا ہے اس کے ماہ شہریور تک اس کا سن پندرہ سال
نہ ہوجائے۔

(۴) امتحان میں شرکت کے لئے درخواستیں فارم مقررہ پر مع فیس آغاز
امتحان سے کم سے کم دو ماہ قبل مسجل کے پاس پہنچ جانی چاہئیں
امیدواران مدارس کے لئے دس روپیہ فیس ہوگی۔ امیدواران
مندرجہ دفعہ (۲) (ب) کے لئے پندرہ روپیہ اور امیدواران
مندرجہ دفعہ (۲) (ج) کے لئے پانچ روپیہ فیس ہوگی۔

(۵) امیدواران مدارس کو درخواست کے ساتھ اس مدرسے کے
صدر مدرس کے دستخط سے حسب ذیل صداقتنامے پیش کرنے
ہونگے جس میں وہ بوقت شرکت تعلیم پاتے ہوں:۔

(۱) صداقتنامہ اس امر کا کہ امتحان سے قبل کے سال
تعلیمی میں مدرسہ جتنے روز کھلا ہوا تھا ان میں سے
کم سے کم ساٹھ فیصدی ایام میں طالب علم جماعت
میٹریکیولیشن میں حاضر تھا۔

(۲) صداقت نامہ اس امر کا کہ مدرسہ میں طالب علم کا
چال چلن اچھا تھا۔

مضامین ذیل سب پرچے اردو میں ہونگے۔ اور ان کا جواب بھی اردو میں دیا جائے گا:۔

(۱) جملہ یورپین زبانوں کے لیے بالعموم زبان انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۲) سنسکرت پالی اور پراکرت کے لئے وہی زبان یا اردو یا انگریزی ذریعہ امتحان ہوسکتی ہے۔

(۳) اردو کے علاوہ ہندوستان کی دوسری مروجہ زبانوں میں ذریعہ امتحان وہی زبان یا اردو ہوگی۔

نوٹ: مندرجہ بالا مستثنیٰ صورتوں میں مسجل تاریخ امتحان سے چھ ماہ قبل اس زبان کا اعلان کردیں گے جس میں پرچہ مرتب ہوگا اور امیدواروں کو اسی زبان میں جواب لکھنے ہونگے الا اس صورت میں کہ پہلے ہی سے انھیں کسی دوسری زبان مندرجہ بالا میں جواب دینے کی اجازت دی گئی ہو۔

(۱۲) مضامین امتحان حسب ذیل دو گروپ پر مشتمل ہونگے۔ طلبہ کو اختیار ہوگا کہ ان دو گروپ سے کسی ایک گروپ کو لیں:۔

| گروپ الف:۔ | گروپ ب:۔ |
|---|---|
| (۱) انگریزی | (۱) انگریزی |
| (۲) اردو۔ | (۲) اردو |
| (۳) ریاضی ابتدائی | (۳) ریاضی بمع متعلقہ سوالات ابتدائی |
| (۴) تاریخ ہند وجغرافیہ | (۴) تاریخ ہند وجغرافیہ |
| (۵) دینیات یا اخلاقیات | (۵) دینیات یا اخلاقیات |
| (۶) ایک مضمون اختیاری۔ | (۶) سائنس۔ |

صداقتنامجات کسی سرکاری مدرسہ فوقانیہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ کے صدر مدرس کے پیش کرنے ہونگے :۔

(۱) صداقت نامہ اس امر کا کہ امیدوار نے آزمائشی امتحان میں (جو جامعہ عثمانیہ کے امتحان میں داخلہ کے لئے خاص طور پر لیا گیا تھا) شریک ہو کر مضامین انگریزی اور دینیات میں کامیابی حاصل کر لی ہے۔

(۲) چال چلن کا صداقت نامہ۔

(۳) صداقت نامہ عمر بروے دفعہ (۳)

(۸) ایسے امیدوار جن کو ایک دفعہ امتحان میٹریکیولیشن میں شرکت کی اجازت دی گئی تھی ما بعد کے کسی امتحان میں خانگی امیدوار کی حیثیت سے زیر دفعہ (۲) (ب) اور (۲) (ج) شریک ہو سکتے ہیں ایسے امیدواروں کو صرف اول الذکر دو صداقتنامے پیش کرنے ہوں گے۔

(۹) درخواست شرکت اور مقررہ فیس و صداقت نامجات وصول ہونے پر معتمد امتحان سے کم از کم دو ہفتے قبل فیس موصولہ کی رسید امیدوار کے پاس بھجوانے کا انتظام کرے گا جو امتحان گاہ میں داخلہ کے وثیقہ کا کام بھی دیگی اور جسے امیدوار کو عند الطلب پیش کرنا ہوگا۔

(۱۰) جو امیدوار امتحان میں ناکامیاب ہوں یا امتحان میں شریک نہ ہوں ان کو فیس کی واپسی کے مطالبہ کا حق نہ ہوگا۔

(۱۱) امتحان میٹریکیولیشن مطبوعہ پرچوں کے ذریعہ سے ہوگا۔ باستثنائے

(۳) ریاضی ابتدائی (برائے طلبہ گروپ الف)

پرچہ اول حساب و جبر و مقابلہ تین گھنٹے ۹۰ نشانات { حساب ۵۰ نشانات، جبر و مقابلہ ۴۰ نشانات

پرچہ دوم ہندسہ (جیامیٹری) عملی و مساحت (مینسوریشن) ڈھائی گھنٹے } ۹۰ نشانات { ہندسہ (جیامیٹری) عملی ۶۵ نشانات، مساحت ۲۵ نشانات

ریاضی اعلیٰ (برائے طلبہ گروپ (ب))

پرچہ اول ۔ حساب و جبر و مقابلہ تین گھنٹے } ۱۰۰ نشانات { حساب ۴۰ نشانات، جبر و مقابلہ ۶۰ نشانات

پرچہ دوم ۔ ہندسہ (عملی و نظری) اور مساحت تین گھنٹے } ۱۰۰ نشانات { ہندسہ (عملی و نظری) ۷۰ نشانات، مساحت ۳۰ نشانات

(۴) تاریخ ہند و جغرافیہ

دو پرچے (دو دو) گھنٹے کے ہونگے :۔

پرچہ اول ۔ تاریخ ہند ۵۰ نشانات

پرچہ دوم ۔ جغرافیہ عالم و جغرافیہ ہند تفصیلی ۵۰ نشانات

(۵) دینیات یا اخلاق*

اس مضمون میں ایک پرچہ تین گھنٹے ۱۰۰ نشانات کا ہوگا

(۶) تاریخ انگلستان یا السنہ (برائے طلبہ گروپ الف)

تاریخ انگلستان :۔

اس مضمون میں ایک پرچہ (۱۰۰ نشانات) تین گھنٹے کا ہوگا۔

---

* نوٹ: دینیات یا اخلاق میں کامیابی پورے امتحان میں کامیابی کیلئے لازمی ہوگی، ورنہ مضامین کے نشانات دیگر مضامین کے نشانات کیساتھ نہ جوڑے جائینگے۔ مگر کوئی طالب علم اعلیٰ امتحان میں شریک نہ ہوسکے گا جبتک کہ وہ اسکے قبل کے امتحان میں مضمون مذکورہ میں کامیابی حاصل نہ کرلے۔ جو طلبہ کسی امتحان میں دینیات یا اخلاق میں ایک دفعہ کامیابی حاصل کرلیں وہ اگر اسی امتحان میں دوبارہ شریک ہوں تو مضامین مذکورہ میں انہیں امتحان دینے کی ضرورت نہیں۔

(ا) تاریخ انگلستان

یا

(ii) - السنہ ذیل میں سے ایک :-

عربی - فارسی - سنسکرت - مرہٹی - تلنگی -

کنٹری - ٹامل - فرانسیسی - جرمنی - لاطینی -

نوٹ :- جو طلبہ گروپ الف لیں گے ان کے لیے میٹرک کی جماعت میں فی ہفتہ تین گھنٹے سائنس کی تعلیم لازمی ہوگی - طلبا اناث کے لیے معاشیات خانہ داری کی تعلیم لازمی ہوگی مگر ان مضامین میں کوئی امتحان نہ ہوگا - نصاب ضمیمہ الف میں مندرج ہے -

## (۱) انگریزی

انگریزی میں دو پرچے تین تین گھنٹے کے ہونگے - پہلا پرچہ (۱۰۰ نشانات) کتب مطالعہ تفصیلی صرف و نحو اور محاورات پر ہوگا - دوسرا پرچہ حسب ذیل ہوگا :-

مضمون نویسی اور ترجمہ از اردو (۷۰ نشانات)

کتب مطالعہ سرسری ..... (۳۰ نشانات)

## (۲) اردو

دو پرچے دو دو گھنٹے کے ہونگے -

پرچہ اول کتب مقررہ (۵۰ نشانات)

پرچہ دوم - صرف و نحو - ۲۰ نشانات

مضمون نویسی ۳۰ نشانات

کامیاب ہوں ان کی فہرست بلحاظ نشان سلسلہ مرتب ہوگی ۔

(۱۵) کامیاب امیدوار کو ایک صداقتنامہ دستخطی مسجل دیا جائے گا جس میں تاریخ امتحان درج ہوگی اور ان مضامین کی صراحت ہوگی جو امیدوار نے امتحان مذکور میں لئے تھے اور اس درجہ کی جس میں وہ کامیاب ہوا ہو ۔

(۱۶) گروپ واری کامیابی کے لئے امتحان تین گروپ میں تقسیم ہوگا:۔

(۱) انگریزی

(۲) دینیات

(۳) بقیہ مضامین امتحان

اگر کوئی امیدواران میں سے کسی گروپ میں کامیاب ہوجائے تو آئندہ امتحان میں اس گروپ میں امتحان دینے سے مستثنیٰ ہوگا ۔ بشرطیکہ وہ تمام مضامین میں شریک ہوا ہو اور اس کے نشانات محصلہ بحیثیت مجموعی (۲۵) فی صدی ہوں کسی گروپ میں کامیابی کے لئے اس گروپ کے ہر مضمون میں (۳۰) فی صد نشانات حاصل کرنا ضروری ہوگا ۔

(۱۷) مسجل کا فرض ہوگا کہ مدارس فوقانیہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ کی فہرست اطلاع عام کے لئے مرتب و شائع کرے ۔

---

## امتحان انٹرمیڈیٹ

(۱) امتحان انٹرمیڈیٹ ہر سال بلدہ حیدرآباد میں ایک مرتبہ ان اوقات

السنہ:-

السنہ میں سے ہر ایک میں دو پرچے دو دو گھنٹے کے ہونگے۔ پہلا پرچہ (۶۰ نشانات) کتب مقررہ پر ہوگا اور دوسرا پرچہ (۴۰ نشانات) قواعد و ترجمہ پر ہوگا۔

## سائنس (طبیعیات و کیمیا)

(برائے طلبہ گروپ (ب))

اس مضمون میں ایک پرچہ (۱۰۰ نشانات) تین گھنٹے کا ہوگا۔

(۱۳) کامیابی امتحان کے لئے ہر امیدوار کے واسطے ضروری ہوگا کہ وہ ہر مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات حاصل کرے لیکن اگر کوئی امیدوار صرف ایک مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات حاصل نہ کرے تو وہ بھی کامیاب قرار دیا جائے گا۔ بشرطیکہ مضمون مذکورہ میں اس نے (۲۵) فیصدی نشانات حاصل کئے ہوں اور بحیثیت مجموعی جملہ مضامین میں اس کے نشانات محصلہ (۴۰) فیصدی ہوں۔

(۱۴) کامیاب امیدواروں میں سے جو جملہ نشانات میں سے (۶۰) فیصدی حاصل کریں وہ درجہ آنرز میں قرار دیئے جائیں گے۔ جو (۵۰) فیصدی حاصل کریں وہ درجہ اول میں۔ جو (۴۰) فیصدی حاصل کریں وہ درجہ دوم میں اور باقی درجہ سوم میں۔ جو امیدوار درجہ آنرز اور درجہ اول میں کامیاب ہونگے فہرست نتائج میں ان کے ناموں کی ترتیب بلحاظ نشانات محصلہ ہوگی۔ درجہ دوم اور سوم میں جو امیدوار

وہ صدر کلیہ کو اُردو دانی کے متعلق اطمینان دلانے پر شریک کر لیے جائینگے۔ اردو دانی کے اس امتحان کیلئے کوئی فیس نہیں لیجائیگی۔

(۳) برٹش انڈیا کے مختلف صوبہ جات کے امتحان ہائی اسکول کے کامیاب طلبہ بھی جامعہ عثمانیہ میں شریک ہوسکیں گے بشرطیکہ جس صوبہ کے وہ باشندے ہوں، اس صوبہ کی کسی یونیورسٹی میں وہ شرکت کے مستحق ہوں اور صدر کلیہ کو اُردو دانی کے متعلق اطمینان دلائیں۔

(ا ا ا) طلبہ جنھوں نے امتحان سے قبل ایک سال تک جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں یا غائبانہ تعلیم اطمینان بخش طریقہ پر حاصل کی ہو اور جن کو تحت دفعہ (۳) قواعد ہذا ایک سال ما قبل کی تعلیم کو شمار کرنے کی اجازت دی گئی ہے یا انھوں نے کسی دوسری یونیورسٹی مسلمہ جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں حاصل کی ہو۔

(۴) کسی طالب علم کو جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ کی جماعت سال دوم میں شریک ہونے کی اجازت دی جاسکتی ہے بشرطیکہ وہ ایک صداقت نامہ اس کلیہ کے صدر کا جس میں وہ سال ما سبق میں شریک تھا۔ (اور جو کسی یونیورسٹی مسلمہ جامعہ عثمانیہ سے ملحق ہو) اس امر کی بابت پیش کرے کہ اس نے کلیہ مذکور کے پہلے سال میں حسب قواعد اس یونیورسٹی کے جس سے کہ وہ منتقل ہو رہا ہے باضابطہ تعلیم پائی ہے اور یہ کہ وہ صدر کلیہ کی رائے میں کلیہ کی جماعت سال دوم میں ترقی پانے کا مستحق ہے۔

اور تاریخوں میں ہوگا جو مجلس انتظامی مقرر کرے۔

(۲) امتحان مذکور میں حسب ذیل طلبہ شریک ہوسکیں گے:۔

(أ) امتحان میٹریکیولیشن جامعہ عثمانیہ کے جملہ کامیاب طلبہ جنھوں نے میٹریکیولیشن کے بعد کم از کم دو تعلیمی سال تک جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں نصاب مقررہ کی تعلیم پائی ہو۔

(اأ) جملہ طلبہ جنھوں نے ہندوستان کی کسی یونیورسٹی کے امتحان میٹریکیولیشن یا امتحان ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکیٹ یا کسی ایسے امتحان میں کامیابی حاصل کی ہو جس کو جامعہ عثمانیہ نے اپنے امتحان میٹریکیولیشن کے مساوی قرار دیا ہو اور جو بحیثیت انڈر گریجویٹ جامعہ میں داخل کر لئے گئے ہوں اور بعد کامیابی امتحان میٹریکیولیشن کم از کم دو تعلیمی سال تک جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں نصاب مقررہ کی تعلیم پائی ہو۔

نوٹ:۔ سرکار عالی کے امتحان ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکیٹ بورڈ میں جو طلبہ قدیم قواعد کے تحت کامیاب ہوئے ہوں وہ کالج میں صدر کلیہ کی صوابدید پر شریک کئے جائیں گے۔ مگر جو طلبہ جدید قواعد کے تحت کامیاب ہوئے ہوں اور انھوں نے اردو کو بطور زائد زبان کے لیا ہو یا مضمون نویسی کے لئے اس کا انتخاب کیا ہو وہ بلا کسی شرط کے داخل کر لئے جائیں گے جن طلبہ نے جدید قواعد کے تحت اردو اس طرح نہ لی ہو۔

دفعہ (۴) نمبر (ب) دارالتجربہ کے کام کے متعلق پیش کریں اور صدر موصوف کا ایک اور صداقت نامہ اس امر کی بابت پیش کریں کہ تاریخ درخواست شرکت امتحان سے پہلے انھوں نے کم از کم تین سال تک مسلسل مستحسن خدمات انجام دی ہیں ۔

(ج) اپورا وقت کام کرنے والے محافظین کتب خانہ جو جامعہ کے کسی ملحقہ کلیہ کے کتب خانہ یا کتب خانہ آصفیہ یا کسی ایسے کتب خانہ میں ملازم ہوں جس کو مجلس انتظامی نے اس غرض کے لیے تسلیم کیا ہو۔ بشرطیکہ وہ اس کتب خانہ کے محافظ کا (جس میں کہ وہ ملازم ہوں) ایک صداقت نامہ اس امر کے متعلق پیش کریں کہ تاریخ درخواست شرکت امتحان سے پہلے انھوں نے کم از کم تین سال تک مسلسل مستحسن خدمات انجام دی ہیں ۔

(د) امیدواران اناث

بشرطیکہ تین صورتوں میں تاریخ کامیابی امتحان میٹرکیولیشن یا کسی دوسرے مساوی امتحان سے تاریخ امتحان ہذا تک کم از کم دو تعلیمی سال گزر چکے ہوں ۔

(۶) جامعہ کے کسی کلیہ کے امیدوارین کو امتحان میں شرکت کی اجازت دی گئی تھی اگر وہ کسی وجہ سے شریک نہ ہو سکیں یا شریک ہو کر ناکام رہے ہوں تو ان کو امتحان مابعد میں بطور خانگی طالب علموں کے شرکت کی اجازت دی جائیگی بشرطیکہ وہ

(۴) جامعہ کے کسی کلیہ کے کسی طالب علم کو امتحان انٹرمیڈیٹ کے کسی مضمون سائنس میں (جس کے لئے بروئے قواعد ہذا عملی تعلیم کی ضرورت ہے) اس وقت تک شرکت کی اجازت نہ دیجائیگی جبتک کہ وہ صدر کلیہ کا ایک صداقتنامہ اس امر کے متعلق پیش نہ کرے کہ اس نے کلیہ کے دارالتجربہ میں نصاب مقررہ کی تکمیل کی ہے۔ بروئے دفعہ (۵) قواعد ہذا جو امیدوار شریک امتحان ہوں اگر وہ مضامین سائنس لیں تو انھیں اس امر کی تصدیق پیش کرنی ہوگی کہ انھوں نے کسی دارالتجربہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ میں نصاب مقررہ کی تکمیل کی ہے۔

(۵) طبقاتِ ذیل کے اشخاص کو جو جامعہ کے کسی ملحقہ کلیہ کے طالبعلم نہ ہوں امتحان ہذا میں بطور خانگی شرکت کی اجازت دیجائیگی۔

(الف) سررشتہ تعلیمات سرکار عالی کے معائنہ کنندہ عہدہ دار اور پورا وقت کام کرنے والے مدرسین جو کسی ایسے مدرسہ میں کارگزار ہوں جو مسلمہ جامعہ یا ماتحت سررشتہ تعلیمات ہو بشرطیکہ صدر مہتمان تعلیمات اس امر کی تصدیق کریں کہ تاریخ درخواست شرکت امتحان سے پہلے انھوں نے کم از کم تین سال تک مسلسل و مستحسن خدمات انجام دی ہیں۔

(ب) مددگاران دارالتجربہ جو جامعہ کے کسی کلیہ میں ملازم ہوں بشرطیکہ وہ اس کلیہ کے صدر کا (جس میں وہ ملازم ہوں) ایک صداقتنامہ (جس کی جملہ امیدواران سائنس کو زیر

فیس موصول کی رسید بھجوانے کا انتظام کرینگے جو امتحان گاہ میں داخلہ کے وثیقہ کا کام دیگی اور جسے امیدوار کو امتحان گاہ میں حسب الطلب پیش کرنا ہوگا۔

نوٹ:- جو امیدوار امتحان میں کامیاب نہ ہوں یا کسی وجہ سے امتحان میں شریک نہ ہوں تو اُن کو فیس کی واپسی کا مطالبہ کرنے کا حق نہ ہوگا۔

(۱۰) امتحان انٹرمیڈیٹ مطبوعہ پرچوں کے ذریعہ سے ہوگا باستثناء مضامین ذیل سب پرچے اردو میں ہونگے اور ان کا جواب بھی اُردو میں دیا جائے گا:-

(۱) جملہ یوروپین زبانوں کے لیئے بالعموم زبان انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۲) سنسکرت پالی اور پراکرت کے لیئے وہی زبان یا اُردو یا انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۳) اُردو کے علاوہ ہندوستان کی دوسری مروجہ زبانوں میں ذریعہ امتحان وہی زبان یا اُردو ہوگی۔

نوٹ:- مندرجہ بالا مستثنیٰ صورتوں میں مسجّل تاریخ امتحان سے چھ ماہ قبل اس زبان کا اعلان کردیں گے جس میں پرچہ مرتب ہوگا اور امیدواروں کو اسی زبان میں جواب لکھنے ہوں گے الّا اس صورت میں کہ پہلے ہی سے انھیں کسی دوسری زبان مندرجہ بالا میں جواب دینے کی اجازت دی گئی ہو۔

انھیں مضامین کو لیں جن میں وہ امتحان سابق میں شریک ہوئے تھے۔ اگر وہ مضامین بدلنا چاہیں تو نئے مضمون یا مضامین میں انھیں مقررہ مدت تک باقاعدہ تعلیم حاصل کرنی ہوگی۔

(۷) اس امتحان میں شرکت کے لئے خانگی امیدواروں کی درخواستیں فارم مقررہ پر مسجل کے پاس امتحان سے کم ازکم دو ماہ قبل معہ فیس مبلغ بیس روپیہ فی کس پہنچ جانی چاہئیں۔

(۸) امیدواران کلیہ کی درخواست ہائے شرکتِ امتحان اور صداقتنامہ جات حاضری فارم مقررہ پر معہ فیس فی کس بیس روپیہ صدر کلیہ ایسے وقت میں روانہ کردیں کہ وہ مسجل کے پاس امتحان سے چار ہفتے قبل پہنچ جائیں۔

خاص صورتوں میں صدر کلیہ صداقت ناموں حاضری کو روک سکتے ہیں لیکن ایسے صداقتنامجات ہر حالت میں مسجل کے پاس امتحان سے کم ازکم تین ہفتے قبل پہنچ جانے چاہئیں۔

ہر مضمون میں جس میں کہ امیدوار امتحان دینے کا خواہشمند ہو جسقدر درس ہوئے ہوں ان میں سے کم ازکم (۶۶) فیصدی میں حاضری ضروری ہوگی مجلس انتظامی کو اختیار ہوگا کہ وہ جامعہ کے کسی کلیہ کے صدر کی سفارش پر حاضری کی کمی کو (اگر واقع ہوئی ہو) کافی وجوہ کی بنا پر معاف کردے۔

(۹) درخواست شرکت و فیس مقررہ اور امیدواران کلیہ کی صورت میں صداقت نامجات حاضری و تکمیل تعلیم وصول ہونے پر مستجل کم ازکم امتحان سے دو ہفتے قبل امیدوار کے پاس ہر ایک

پرچہ دوم سنہ ۱۴۲۵ء سے ختم تک (۱۰۰ نشانات)

(۳) تاریخ نظم و نسق ہندوستان (صرف سنہ ۱۹۳۳ء کیلئے)

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جن میں تاریخی اور جغرافی سوالات شامل ہونگے:۔

پرچہ اول۔ عہد ہنود و اسلام (۱۰۰ نشانات)
پرچہ دوم۔ عہد انگریزی بشمول برطانوی حکومت ہند (۱۰۰ نشانات)

(۴) تاریخ یورپ سنہ ۱۴۵۳ء تا سنہ ۱۹۱۴ء

(صرف سنہ ۱۹۳۳ء کیلئے)

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جن میں تاریخی اور جغرافی سوالات شامل ہونگے:۔

پرچہ اول۔ یورپ (قرون وسطیٰ) (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم۔ یورپ جدید (۱۰۰ نشانات)

(۵) تاریخ اسلام (صرف سنہ ۱۹۳۳ء کیلئے)

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جن میں تاریخی اور جغرافی سوالات شامل ہونگے:۔

پرچہ اول۔ عہد مبارک حضرت رسول اللہ و خلفائے راشدین و بنی امیہ مشرقی (۱۰۰ نشانات)
پرچہ دوم۔ بنی امیہ مغربی و بنی عباس (۱۰۰ نشانات)

---

نوٹ۔ تاریخ میں سنہ ۱۹۳۳ء کے نصاب کے لئے ملاحظہ ہو صفحہ (۱۶۱)

(۱۱) مضامین امتحان اور تفصیل پرچہ جات حسب ذیل ہیں :-

(أ) انگریزی

انگریزی میں تین پرچے تین تین گھنٹے کے ہونگے۔ پہلا پرچہ
کتب نثر مقررہ پر (۱۰۰ نشانات) دوسرا کتب مقررہ نظم
(۷۵ نشانات) اور کتب مطالعہ سرسری (۲۵ نشانات) پر ہوگا۔
اور تیسرا (۱۰۰ نشانات) مضمون نویسی۔ بے پڑھی ہوئی عبارتوں
اور ترجمہ پر ہوگا۔

(ب) مندرجہ ذیل دو گروپ سے کسی ایک گروپ کے کوئی
تین مضامین :-

## گروپ (الف)

### (۱) تاریخ یونان و روما (صرف سنہ ۳۲۳ قبل مسیح)

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جن میں تاریخی اور
جغرافی سوالات شامل ہونگے :-

پرچہ اول۔ تاریخ یونان ۔ تا وفات سکندر (۱۰۰ نشانات)
پرچہ دوم۔ تاریخ روما ۔ آگسٹس کی تخت نشینی تک (۱۰۰ نشانات)

### (۲) تاریخ انگلستان (سیاسی ہسٹری) (صرف سنہ ۱۶۰۳ عیسوی)

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جن میں تاریخی اور جغرافی
سوالات شامل ہونگے :-

پرچہ اول۔ سنہ ۵۵ ق م سے سنہ ۱۴۸۵ء تک (۱۰۰ نشانات)

ترجمہ از اردو بہ بھاشا (۱۵ نشانات)
ترجمہ از بھاشا بہ اُردو (۱۰ نشانات)

## (۸) السنہ قدیم

مندرجہ ذیل زبانوں میں سے کوئی ایک :۔
عربی۔ فارسی (بشرطیکہ دفعہ (۷) کے ماتحت اسکا انتخاب نہ کیا گیا ہو)
سنسکرت ۔ لاطینی ۔ یونانی ۔
السنہ مذکورہ میں سے ہر ایک میں دو پرچے تین تین گھنٹے کے ہونگے ۔ پہلا پرچہ (۱۰۰ نشانات) مقررہ کتب نصاب پر ہوگا دوسرا پرچہ (۱۰۰ نشانات) صرف و نحو پر ہوگا اور اُردو عبارتیں زبان منتخبہ میں ترجمہ کرنے کے لئے دی جائیں گی ۔

## (۹) منطق استخراجی و استقرائی

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے :۔
پرچہ اول منطق استخراجی (۱۰۰ نشانات)
پرچہ دوم منطق استقرائی ( " " )

## (۱۰) نفسیات

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے اور ہر ایک کے ۱۰۰ نشانات ہونگے ۔
پرچہ اول ۔ ماہیت نفسیات ۔ ضروری عضویات معاو ادراک اور توجہ امتیاز و ائتلاف ۔ عادت

## (۶) معاشیات

معاشیات میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے :-

پرچہ اول۔ معاشیات عام (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم۔ معاشیات ہند (۱۰۰ نشانات)

## (۷) السنہ جاریہ

مندرجہ ذیل زبانوں میں سے کوئی ایک :-

اردو۔ فارسی۔ مرہٹی۔ تلنگی۔ کنڑی۔ ٹامل۔ فرانسیسی جرمنی۔

السنہ مذکورہ میں سے ہر ایک میں دو پرچے تین تین گھنٹے کے ہونگے۔

پرچہ اول۔ (۱۰۰ نشانات) مقررہ کتب نصاب پر ہوگا۔

پرچہ دوم (۱۰۰ نشانات) صرف و نحو مضمون نویسی اور ترجمہ کا ہوگا۔ جس میں طلبہ سے ایک مضمون لکھایا جائیگا اور مضمون نویسی پر سوالات ہونگے اور اردو عبارتوں کا زبان منتخبہ میں ترجمہ کرایا جائیگا۔

اردو میں پرچوں کی تقسیم حسب ذیل ہوگی :-

پرچہ اول :-

نثر (۵۰ نشانات)

نظم (۴۰ نشانات)

کتب مطالعہ سرسری (۱۰ نشانات)

پرچہ دوم :-

معانی بیان بدیع عروض قواعد (۵۰ نشانات)

مضمون نویسی (۵۰ نشانات)

(۱) تاریخ انگلستان سیاسی و دستوری از ۱۰۶۶ء تا زمانہ حال (۱۰۶۶ء
تک دستور کے ارتقا کے متعلق کی عام معلومات بھی ضروری ہونگی)

(۲) حسب ذیل میں سے ایک :-

(۱) تاریخ اسلام (اسپین میں مسلمانوں کی سلطنت کے ختم تک
اور خلافت فاطمیین)

(۲) تاریخ ہند (مع تاریخ دکن)

(۳) یورپ قدیم (تاریخ یونان رومیوں کی فتح تک اور تاریخ روما ۴۷۶ء تک)

(۴) یورپ عہد متوسط (۴۷۶ء سے ۱۴۵۳ء تک)

(۵) یورپ جدید (۱۴۵۳ء سے)۔

(۳) حسب ذیل میں سے ایک :-

(۱) عربی (۲) فارسی (۳) سنسکرت
(۴) معاشیات (۵) فرانسیسی (۶) جرمنی۔

نوٹ: تاریخ کے پرچوں میں امیدوار کو تاریخی جغرافیہ کے سوالات کا جواب بھی دینا ہوگا۔

## گروپ (ب)

### (۱) طبیعیات

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ۷۵-۷۵ نشانات کے ہونگے :-

پرچہ اول۔ مادہ کی عام خصوصیات۔ حرارت اور آواز

پرچہ دوم۔ نور۔ برق و مقناطیس۔

طبیعیات میں عملی امتحان تین گھنٹے کا ہوگا جسکے (۵۰) نشانات ہونگے

پرچہ دوم بقیہ مباحث نفسیات (مطابق کتاب مقررہ)

نوٹ:- (۱) اس گروپ کے صرف حسب ذیل مضامین ایک ساتھ لینے کی اجازت ہوگی:-

(۱) منطق۔ نفسیات اور ایک زبان قدیم

(۲) (الف) ایک زبان قدیم ایک زبان جدید اور مضامین ذیل میں سے ایک۔

تاریخ انگلستان

تاریخ ہند

تاریخ اسلام

معاشیات

نوٹ:- فارسی کا شمار السنہ قدیم میں ہوگا۔

(ب) عربی۔ فارسی اور تاریخ اسلام یا تاریخ ہند۔

(۳) (۱) تاریخ انگلستان

(۲) مضامین ذیل میں سے ایک:-

تاریخ اسلام

تاریخ ہند

تاریخ یورپ

تاریخ قدیم

(۳) ایک زبان قدیم (عربی فارسی یا سنسکرت) یا معاشیات

نوٹ:- (۲) سنہ ۱۹۳۳ء کے امتحان بی۔ اے میں مضمون تاریخ وہی طلبہ لے سکیں گے جنھوں نے امتحان انٹرمیڈیٹ میں حسب ذیل مضامین لیے ہوں:-

